# سات سلام اور چہل کاف کے مجرب اعمال

## بنیادی کاپی

امام الاولیاء غوث صمدانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی نور اللہ مرقدہٗ سے منسوب عمل جو ہر قسم کے جادو اور جنات کا خاص توڑ ہے اور ہر دنیاوی حاجت کے لئے ایک مجرب عمل ہے۔ نیز دشمنوں، جادوگروں، شیاطین و جنات کے خلاف مضبوط ڈھال ہے۔ جسمانی امراض کیلئے بھی مفید ہے۔

## رابطہ

قائم شدہ ۱۹۹۶

## روحانی درسگاہ

دارالعمل چشتیہ لاہور، پاکستان

سرپرست: ابو نافع خالد مقبول عارفؔ حفظہ اللہ

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570 icq +92-322-7772772

(دفتر): 042-35410586 (دفتر): 0343-7772772 (صبح 11 سے شام 5 بجے، علاوہ جمعہ و اتوار)

darulamal.org/ruhanidarsgah ruhanidarsgah@gmail.com ruhanidarsgah

ruhanidarsgah /in/ruhanidarsgah ruhanidarsgah ruhanidarsgah

ruhanidarsgah.blogspot.com +ruhanidarsgah97 darulamalchishtia

۷۸۶

# پہلے یہ ضرور پڑھیں

**الحدیث:** مَنِ اسۡتَطَاعَ مِنۡکُمۡ اَنۡ یَنۡفَعَ اَخَاہُ فَلۡیَنۡفَعۡهُ (مسلم)

(ترجمہ) تم میں سے جو شخص طاقت رکھے (دم اور تعویز کی) تو اپنے بھائی کو ضرور نفع پہنچائے۔

یہ ترجمہ قاری سیف اللہ عادل، خطیب مسجد مبارک اہل حدیث، گوجرانوالہ نے لکھا ہے۔

**آیت:** اِذَا بَلَغَتِ التَّرَاقِیَ وَ قِیۡلَ مَنۡ رَاقٍ (القیٰمۃ: ۲۶-۲۷)

(ترجمہ) جب جان لبوں پر پہنچ جاتی ہے تو کہا جاتا ہے کون ہے دم تعویز کرنے والا

دنیا میں تین مرضوں کا وجود بھی ہے اور ثبوت بھی ہے۔ ۱ جنات کا اثر انداز ہونا ۲ جادو کا اثر ہو جانا ۳ نظر کا لگنا۔ جب تین مرض ہیں تو لامحالہ علاج بھی ہے۔ ان مرضوں کا علاج صرف دم اور تعویزات ہیں، دوائی نہیں ہے۔ تفسیر معارف القرآن سورۃ یوسف صفحہ ۱۰۰ پر ہے حضرت جعفرؓ بن ابی طالب کے دولڑکے بیمار رہتے تھے۔ آپؐ نے دیکھ کر فرمایا علاج کیوں نہیں کراتے۔ عرض کیا علاج بہت کرایا ہے آرام نہیں آتا۔ آپؐ نے فرمایا ان کا علاج دوائی نہیں ہے بلکہ دم ہے، دم کیا کریں۔

آجکل اکثر حضرات جنات تابع کرنے کے شوق میں ہیں تا کہ ان کے ذریعے سے تشخیص کرینگے، حالات معلوم کرینگے، جادو برآمد کرائینگے اور اسکو اعلیٰ فن سمجھتے ہیں۔ دیکھنا یہ ہے کہ جنات کو تابع کرنے کی شرعی حیثیت کیا ہے۔ حضرت مولانا مفتی محمد شفیعؒ نے تفسیر معارف القرآن میں لکھا ہے "جنات ایک آزاد مخلوق ہے اور مکلّف ہے"۔ (آیت) وَمَا خَلَقۡتُ الۡجِنَّ وَالۡاِنۡسَ اِلَّا لِیَعۡبُدُوۡنِ (الذّٰریٰت: ۵۶)

(ترجمہ) جنات اور انسان صرف عبادت کے لئے پیدا کیے گئے ہیں۔

جنات کو عمل کے ذریعے سے تابع کرنا، چاہے نوری عمل ہو یا سفلی، شرعاً ناجائز ہے اور ان کے ذریعے سے کمائی حاصل کرنا حرام ہے۔ حضرت مولانا مفتی محمد شفیعؒ نے تفسیر معارف القرآن میں حضرت سلیمان علیہ

السلام کا واقعہ لکھا ہے۔

عام رواج ہے کہ جنات کو حاضر کر کے بلاؤ اور نکالو۔ اور بڑا عامل بھی وہی ہے جو جنات کو حاضر کر لے۔ ہم نے یہ دیکھنا ہے کہ اسکی شرعی حیثیت کیا ہے۔ نص قطعی ہے:

قُلْ رَّبِّ اَعُوْذُبِکَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَعُوْذُبِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ (المؤمنون ۹۷-۹۸)

حضور علیہ السلام کو خصوصی خطاب میں فرمایا گیا کہ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کہ دیجئے کہ "اے میرے رب! پناہ چاہتا ہوں شیاطین کے ہر شر سے (یعنی جادو، ٹونہ، اثر ڈالنا، دورہ ڈالنا) اور اے میرے رب! پناہ چاہتا ہوں کہ ان یحضرون کہ وہ حاضر ہوں"۔ ان کا حاضر ہونا یا حاضر کرنا دونوں شر سے خالی نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو حاضر ہونے سے یا حاضر کرنے سے روکا ہے۔ شیطان کبھی بھی انسان کا خیر خواہ نہیں ہوسکتا۔

اِنَّ الشَّیْطٰنَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ (یوسف ۵)..... "شیطان انسان کا بدترین دشمن ہے"۔

اِنَّ الشَّیْطٰنَ کَانَ مِنَ الْجِنِّ..... "شیطان جنات میں سے ہے"۔

تذکرۃ الانبیاء میں لکھا ہے "مؤکل مسلمان جن کو کہا جاتا ہے اور جن کافر جن کو کہا جاتا ہے"۔ دوسری بات یہ کہ اگر مریض عورت ہے اور اس پر مرد جن مسلط ہے جو دورہ ڈالتا ہے تو اگر عامل اس جن کو عورت میں حاضر کرتا ہے تو یہ غیر محرم کو عورت میں داخل کرنا ہے اور اگر مرد مریض ہے، اس پر کوئی عورت جنیہ مسلط ہے تو اس کو مرد میں حاضر کرنا گویا کہ عورت کو غیر محرم مرد میں داخل کرنا ہے، جو غیر شرعی فعل ہے۔ لہٰذہ پرہیز کیا جائے۔

ہمارے استاد محترم حضرت محی الدین قریشیؒ فرمایا کرتے تھے کہ جن لوگوں نے جنات تابع کر رکھے ہیں، جنات ان سے ضرور بدلہ لینگے یا انکی اولاد سے لینگے۔ اگر زندگی میں نہ لے سکے تو خاتمہ ضرور خراب کرینگے۔ لہٰذہ جنات کو تابع کرنے کا اور حاضر کرنے کا طریقہ ختم کر دیا جائے۔ آپ حضرات تشخیص کا کام مریض کے کپڑے سے لیا کریں۔ مریض کا کرتہ، قمیض، دوپٹہ، کوئی ایک کپڑا لمبائی میں پیمائش مریض سے کروائیں۔ پھر اس پر چہل کاف یا سات سلام یا امنت باللہ والا عمل سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر دوبارہ پیمائش کریں۔ اگر کپڑا بڑھ جائے تو جنات کا اثر ہے، اگر کم ہو جائے تو جادو ہے اور اگر کپڑا برابر رہے تو مرض جسمانی ہے۔ یہ تشخیص درست ہے۔ علاج شروع کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء کاملہ ہوگی۔

# ضروری وضاحت

اس دور میں ہماری بداعمالیوں پر اللہ تعالیٰ نے جنات وجادو کو عذاب کی شکل میں اتارا ہے۔ یہ مرض بہت تیزی کے ساتھ پھیلتا جارہا ہے۔ چونکہ اس مرض کا وجود ہے اور ثبوت بھی ہے اور اس کا علاج بغیر عملیات کے ممکن نہیں ہے۔ لہٰذہ اس دور میں **علماء کرام** کو جنات اور جادو کا توڑ سیکھنا ضروری ہے۔ اس شعبہ میں غلط لوگ زیادہ ہیں جو سادہ لوگوں کو لوٹ رہے ہیں اور ان کا عقیدہ وایمان بھی خراب کررہے ہیں۔ لہٰذہ صحیح العقیدہ معالج کا ہونا ضروری ہے۔ یہ عمل جس کی **اجازت** دی جاتی ہے صدری عمل ہے۔ اس کے لئے **زکوۃ** ادا کرنا ضروری ہے یعنی **صدقہ** ادا کردینے سے چلہ کشی سے نجات مل جاتی ہے۔ **اجازت نامہ** مل جانے سے مستقل عامل معالج بن جاتا ہے۔ یہ بے خطر عمل ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ ہر میدان میں کامیابی عطا فرمائے۔ (آمین)

**چہل کاف کا عمل اور سات سلام کا عمل ''حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی ؒ''** سے منقول ہے جو سات سلام اور چہل کاف کے نام سے مشہور ہے جسکی تفصیل آگے آرہی ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف **اجازت** کی ضرورت ہے۔ اجازت نامہ **صدقہ** کے ساتھ مشروط ہے۔ یہ صدقہ قائم مقام زکوۃ کے ہے۔ جو عامل بننے کے لئے پہلے صدقہ ادا کردے تو پھر تحریری **اجازت** نامہ مل جاتا ہے۔ اس سے انسان روحانی عامل معالج بن جاتا ہے تاکہ اس عمل کے ذریعے سے جنات اور جادوٹونہ اور نظر بد کا علاج کرسکے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے سب محفوظ رہیں گے۔ اس وظیفے کو ہر مشکل کے حل کے لئے تسلیم کیا جاتا ہے۔ چہل کاف کا وظیفہ بڑا مشہور ومعروف مگر نایاب ہے۔ یہ وظیفہ بڑے علمائے کرام اور مشائخ عظام کا معمول رہا ہے۔ اس کے فوائد بے پناہ ہیں۔

**نوٹ** ہمارے ہاں جنات (موکل) تابع کرنے کا کوئی عمل نہیں ہے۔ جنات کا تابع کرنا شرعاً ناجائز ہے۔

# سات سلام

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

۱۔ سَلَامٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡم

۲۔ سَلَامٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ

۳۔ سَلَامٌ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡم

۴۔ سَلَامٌ عَلٰی مُوۡسٰی وَ ھَارُوۡنَ

۵۔ سَلَامٌ عَلٰی اِلۡ یَاسِیۡنَ

۶۔ سَلَامٌ عَلَی الۡمُرۡسَلِیۡنَ

۷۔ سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطۡلَعِ الۡفَجۡرِ

۸۔ لَا یُجَلِّیۡھَا لِوَقۡتِھَا اِلَّا ھُوَ



**طریقہ** بعد نماز مغرب تین بار پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک ماریں۔ یہ عمل بلا ناغہ تا زندگی کرنا ہے۔ یہ بنیادی عمل ہے جس پر باقی تعویزات کا دارومدار ہے۔ پہلے سات سلام پڑھنے ہیں بعد میں چہل کاف۔ آسمان پر پھونک مارنا شرط ہے۔

# چہل کاف

كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيكَ وَاكِفَةً كِفْكَا فُهَا كَكَمِينٍ كَانَ مِنْ كَالُكَ تَكِرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِي كَبَدٍ تَحْكِي مُشَكْشَكَةً كَالُكِ لُكَاكَ كَفَاكَ مَابِي كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتَهُ يَا كَوْكَبًا كَانَ تَحْكِي كَوْكَبَ الْفَلَكَ

# چہل کاف (مترجم)

كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيكَ وَاكِفَةً

(تیرا رب تجھ کو کافی ہے کہ تجھ کو کتنی ہی سے بچاتا ہے)

كِفْكَا فُهَا كَكَمِينٍ كَانَ مِنْ كَالُكَ

(ایسی مصیبتیں جو گھات میں ہیں جیسا کہ لشکر گھات میں ہوتا ہے)

تَكِرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِي كَبَدٍ

(وہ مصیبت حملہ کرتی ہے سختی اور مشقت میں مثل رسّی کے لپیٹ کے)

تَحۡکِیۡ مُشۡکُشۡکَۃً کَالُکِ لَکَاکَ

(وہ مصیبت حکایت کرتی ہے ایک سلاح پوش لشکر کی جو مانند جوان فربہ سخت گوشت اونٹ کے ہے یا مانند تیز نیزہ کے)

کَفَاکَ مَابِیۡ کَفَاکَ الۡکَافُ کُرۡبَتَہٗ

(اے دل کافی ہو جائے تیرا پروردگار تجھ کو اس چیز سے جو میرے ساتھ ہے یعنی میرے علم میں ہے۔ کفایت کرے تجھ کو کفایت کرنے والا رنج اور تکلیف سے)

یَا کُوۡکَبًا کَانَ تَحۡکِیۡ کَوۡکَبَ الۡفَلَکَ

(اے ستارہ یعنی اے دل کہ جو حکایت کرتا ہے آسمان کے ستارہ کی)

**طریقہ** بعد نماز مغرب تیرہ (۱۳) بار پڑھکر آسمان کی طرف پھونک مار دیا کریں۔ بلا ناغہ کرنا ہے۔ یہ بنیادی عمل ہے۔ اسی پر تعویزات چلیں گے۔ یہ چہل کاف جادو اور سایہ کا خاص توڑ ہے۔

**نوٹ** اگر بعد اجازت روزانہ کا عمل (سات سلام اور چہل کاف) پڑھنے میں چالیس دن تک لگاتار ناغہ کیا تو عمل ضائع ہو جائے گا۔ اور دوبارہ اجازت لینی پڑے گی۔ اور صدقہ بھی ادا کرنا پڑے گا۔

# چہل کاف کے مجرب عملیات

### ۱۔ دفع آسیب:

سرسوں کے تیل پر چالیس (۴۰) مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مریض اسکی مالش کرے تو آسیب دفع ہوگا۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

### ۲۔ دفع دردِ سر کہنہ:

اگر کسی کے دردِ سر کہنہ ہو جائے اور کسی علاج سے نہ جاتا ہو تو ماہ صفر المظفر کے آخری چہار شنبہ (بدھ) کو چہل کاف لکھ کر باندھیں۔ دردِ سر ان شاء اللہ فوراً دور ہوگا۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

### ۳۔ دفع دردِ چشم:

اگر کسی کو دردِ چشم ہو تو گلاب کے پھول پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور آنکھ پر ملیں۔ ان شاء اللہ دردِ چشم سے شفاء ہوگی۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

### ۴۔ دفع پیٹ درد:

اگر کسی کے پیٹ میں شدید درد ہو تو سات مرتبہ نمک پر دم کر کے کھلائیں۔ ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

### ۵۔ دفع جوڑوں کا درد:

اگر کسی کے جوڑوں میں درد ہو تو چہل کاف ہرن کی جھلی پر لکھ کر بازو پر باندھے۔ ان شاء اللہ درد دفع ہوگا۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

### ۶۔ دفع بواسیر خونی و بادی:

اگر کسی شخص کو بواسیر خونی یا بادی ہو تو چہل کاف بھوج پتر پر لکھ کر گلے میں باندھیں۔ سات عدد سفید کاغذ پر لکھ کر علی الصبح پلائیں۔ ان شاء اللہ بواسیر دور ہو گی۔

********

### ۷۔ دشمن کی ایذاء سے حفاظت:

اگر کسی شخص کو دشمن ایذا دیتا ہو اور باز نہ آتا ہو تو شب دوشنبہ (سوموار) چالیس (۴۰) مرتبہ پڑھ کر دشمن کے گھر کی طرف دم کریں۔ ان شاء اللہ دشمن ایذا دینے سے باز آئے گا۔

********

### ۸۔ دشمنی سے روکنا:

اگر کسی کا دشمن ہو اور وہ اس کو دشمنی سے روکنا چاہتا ہو تو درمیان عصر اور مغرب کے بروز سہ شنبہ (منگل) قبرستان میں بیٹھ کر ستر (۷۰) مرتبہ پرانی قبر کی مٹی پر پڑھ کر دم کریں اور دشمن کے مکان میں ڈال دیں۔ دشمن انواع واقسام کی مصیبتوں میں مبتلا ہو جائے گا۔ اور دشمنی ترک کر دیگا۔

********

### ۹۔ زبان بندی:

اگر کسی شخص کی زبان بدگوئی سے بند کرنا چاہیں تو چہل کاف کو ستر (۷۰) مرتبہ نمک پر پڑھ کر دم کر کے دشمن کے گھر میں ڈالیں۔ ان شاء اللہ زبان بدگوئی سے بند ہو جائے گی۔

********

### ۱۰۔ قیدی آزاد ہو:

اگر کوئی شخص قیدی کو آزاد کرانا چاہے تو روٹی پر چہل کاف لکھ کر کھلائیں۔ ایک ہفتہ کرنے سے قیدی آزاد ہوگا۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

## ۱۱۔ مطلوب کو اپنی طرف مائل کرنا:

اگر کوئی شخص اپنے مطلوب کو اپنی طرف مائل کرنا چاہے تو مشک و زعفران سے لکھ کر مطلوب کے راستے میں دفن کریں۔ ان شاءاللہ مطلوب بے چین و بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

## ۱۲۔ حصول اولاد:

اگر کوئی بے اولاد ہو تو چھوہارے پر دم کر کے پاک ہونے کے بعد کھلائیں۔ تین ماہ تک اکیس (۲۱) چھوہارے۔ ہر مرتبہ ہر چھوہارے پر سات مرتبہ دم کر کے کھلائیں۔ ان شاءاللہ بااولاد ہوگا۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

## ۱۳۔ دفع مرگی:

اگر کوئی شخص کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں تو پیپل کے پتے پر لکھ کر مریض کے بدن پر ملیں۔ ان شاءاللہ فوراً آرام و سکون ہوگا۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

## ۱۴۔ مختلف فوائد:

اس کے علاوہ آپ کا کوئی بھی مسئلہ خواہ بے روزگاری، ترقی کاروبار، صحت، تعلیم، تنگی رزق، قرض کی ادائیگی، ترقی ملازمت، دفع سحر، حصول اولاد، نظر بد، پریشانی مقدمہ، بچوں یا بچیوں کی شادی وغیرہ کے متعلق تو ان شاءاللہ ھوالعزیز آپ کا ہر مسئلہ اللہ جل شانہ اس وظیفے کی برکت سے حل فرمائیں گے۔

❁❁❁❁❁❁❁❁

# چہل کاف کا خاص وظیفہ

نوچندی شب پنجشنبہ (جمعرات) کو بعد نماز عشاء، چالیس (۴۰) مرتبہ درود شریف پڑھ کر چہل کاف چالیس (۴۰) مرتبہ پڑھیں۔ ہر ایک مرتبہ پڑھنے پر رب ذوالجلال کے حضور نہایت عاجزی وانکساری کے ساتھ دل کی گہرائیوں سے دعا مانگیں۔ آخر میں دوبارہ چالیس (۴۰) مرتبہ درود شریف پڑھ کر وظیفہ ختم کریں۔ اس عمل کو چالیس دن تک بلاناغہ جاری رکھیں۔ انشاء اللہ جل شانہ کے فضل سے چالیس (۴۰) دن سے قبل مراد پوری ہوگی۔ مگر پھر بھی چالیس (۴۰) تک پڑھتے رہنا ہے۔ درمیان میں نہ چھوڑیں۔ اس کا پورا فائدہ حاصل کرنے کیلئے نماز پنجگانہ ادا کرے۔ گناہوں سے پرہیز لازمی ہے۔ وقت اور جگہ ایک رکھیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے اس کا تلفظ خوب درست کریں تاکہ غلطی نہ ہو۔

# نقش چہل کاف

۷۸۶

| ۱۵۵۶ | ۱۵۵۹ | ۱۵۶۲ | ۱۵۴۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۶۱ | ۱۵۵۰ | ۱۵۵۵ | ۱۵۶۰ |
| ۱۵۵۱ | ۱۵۶۴ | ۱۵۵۷ | ۱۵۵۴ |
| ۱۵۵۸ | ۱۵۵۳ | ۱۵۵۲ | ۱۵۶۳ |

الٰہی بحرمت چہل کاف بحق سیدنا محی الدین گیلانی شیخ عبدالقادرؒ

الکرم الکرم الکرم

**طریقہ ۱** بتی بنا کر مریض کو سونگھانا ہے۔

**طریقہ ۲** ہر مقصد کے لئے اپنے پاس رکھنا ہے۔

# عملیات برائے تشخیص مرض

## تشخیص بذریعہ کپڑا:

مریض کے جسم کا کپڑا لے کر پہلے بالشت سے اس کپڑے کی پیائش مریض سے کروائیں۔ پھر سات سلام سات بار پڑھ کر دم کریں۔ اگر فرق نہ پڑے تو پھر چہل کاف سات بار پڑھ کر دم کریں۔ اگر کپڑا کم ہو جائے تو جادو ہے، اگر بڑھ جائے تو سایہ ہے اور اگر برابر رہے تو مرض جسمانی ہے۔

## تشخیص بذریعہ تعویز:

یہ نقش لکھ کر مریض کو دیں۔ دن کے وقت مریض گلے میں ڈالے اور رات کو سرہانے کے نیچے رکھے۔ یہ عمل تین دن تک کرنا ہے۔

انشاءاللہ مرض معلوم ہوگا یا خواب میں بتایا جائے گا۔

یاحیّ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یاقیوم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

بحق اللہ الصمد اجب اسرائیل جبرائیل میکائیل

## تشخیص بذریعہ کارڈ:

عطر کی شیشی پر آیت الکرسی سات (۷) بار، سورۃ فاتحہ سات (۷) بار، سورۃ الم نشرح سات (۷) بار، یااللہ ۳۳ بار اور یا محیط ۳۳ بار پڑھ کر دم کر کے رکھ دیں۔ جب کوئی مریض آئے تو اس کی انگلی پر عطر لگا کر خوشبو ناک پر لگانی ہے۔ پھر کارڈ دکھایا جائے۔ اگر مرد، عورت، جانور، دھواں، بادل، درخت، گھر، کارٹون نما شکلیں نظر آئیں تو سایہ ہے۔ اگر آگ، قبر، تعویز (حروف) نظر آئیں تو جادو ہے۔

(نوٹ) کارڈ ایک تعویز ہے۔ جن کو ضرورت ہو وہ منگوالیں یا براہ راست لے لیں۔

# چونتیس (۳۴) کے نقش کے عملیات

۲۱

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

۱۶ - ۱۳ - ۲۱ - ۱۲ - ۲۸ - ۴ - ۷

## ا۔ مختلف فوائد:

اس نقش کو ہر روز ۳۴ بار لکھنا ہے۔ پھر بعد نماز عشاء ایک ایک کر کے نقش کو جلا ڈالیں اور اس کی راکھ کسی شیشی میں محفوظ کر لیں۔ یہ عمل بلا ناغہ ۳۴ دن کرنا ہے۔ پھر یہ راکھ ہر جسمانی مرض میں کام آسکتی ہے۔ مثلاً سر درد ہے تو تیل میں ملا کر مالش کریں۔ اگر زخم ہے تو تیل میں یا ویزلین میں ملا کر زخم پر لگائیں۔ آنکھ میں درد ہے تو عرق گلاب میں ملا کر صبح وشام منہ دھوئیں۔ اگر جادو کا مریض ہے تو راکھ کو پانی میں ملا کر غسل کرائیں اور پیتا بھی رہے۔ اگر سائے کا مریض ہے تو تیل میں ملا کر رات کو تمام جسم پر مالش کریں اور صبح غسل کرائیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ یہ کیمیا عمل ہے۔

## ۲۔ برائے تشخیص:

اس نقش کو لکھ کر مریض کے داہنی مٹھی میں بند کرائیں۔ اگر مٹھی گرم ہو جائے تو جادو ہے۔ اگر مٹھی وزنی ہو جائے یا کانپنے لگ جائے یا سُن ہو جائے یا درد ہونے لگے تو آسیب ہے۔ اور اگر مٹھی پہلے کی طرح رہے تو مرض جسمانی ہے۔

**۳۔ برائے دفع درد و گھبراہٹ:**

اگر مریض کے جسم میں درد ہو یا گھبراہٹ ہو تو یہ نقش مریض کے پاؤں کے نیچے رکھیں اور مریض کو کھڑا کر کے درخت کی ہری ٹہنی یا کوئی لکڑی سر سے لے کر پاؤں کی طرف پھیریں اور سات سلام پڑھتے رہیں۔ جب پھیر لیں تو ٹہنی کو سات بار زمین پر جھاڑ دیں۔ پھر دوبارہ کرے۔ آرام آنے تک کرتا رہے۔ فوراً درد ختم ہو جائے گا۔

**۴۔ برائے جلانا جادو و جنات کو:**

اس نقش کو مریض اپنے جسم پر صبح و شام ملتا رہے۔ صبح شام کو ملنے کے بعد جلا دیا جائے۔ اس کے جلنے سے جادو اور سایہ بھی جل جائے گا۔ انشاءاللہ

**۵۔ برائے واپسی مفرور:**

اگر کوئی شخص ناراض ہو کر گھر سے بھاگ جائے تو یہ نقش لکھ کر کسی درخت پر لٹکا دیں اور دوسرا وزن کے نیچے رکھیں۔ مفرور واپس آ جائے گا۔ انشاءاللہ

**۶۔ برائے جدائی:**

اگر کسی کے گھر میں جدائی کروانی ہو تو یہ نقش لکھ کر خوب باریک کترنا ہے۔ اس کترے ہوئے تعویز کو اس کے گھر میں ڈال دیں۔ ہفتہ میں ایک بار کرنا ہے۔ اسی طرح تین ہفتے کرنا ہے۔

**نوٹ** اس عمل کو کرنے سے پہلے کسی معتبر عالمِ دین سے پوچھ لیں کہ اس سائل کے لئے کرنا درست ہے یا نہیں۔

**۷۔ دفع جنات:**

اگر مریض کو جنات نظر آتے ہوں یا ستاتے ہوں تو اس نقش کو لکھ کر بتی بنا کر اوپر روئی لپیٹ کر دِیا میں جلائیں۔ دِیا میں سرسوں یا تلوں کا تیل ڈالنا ہے۔ تین یا سات رات دِیا دیکھنا ہے۔ روزانہ آدھ گھنٹہ تک دِیا دیکھنا ہے۔ دِیا میں جنات جل جائیں گے یا بھاگ جائیں گے۔

# مکان سے جادو اور جنات نکالنے کا عمل

جس مکان میں جنات یا جادو وغیرہ ہوں، اس مکان کو کیل کریں۔

**طریقہ** مکان میں کھڑے ہو کر منہ شمال کی طرف کر کے سات سلام سات بار پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک ماریں۔ پھر پورے مکان کا چکر لگاتے رہیں اور چہل کاف بھی پڑھتے رہیں، اس طرح کے جب کسی کمرے میں داخل ہوں تو ایک فرد قبلہ کی طرف منہ کر کے اذان کہے اور عامل اس دوران چہل کاف پڑھتا ہوا کمرے کا چکر مکمل کرے۔ جب تمام کمرے ہو جائیں تو صحن میں بیٹھ کر چہل کاف ایک سو تیرہ (۱۱۳) بار پڑھیں یا حزب البحر تین بار پڑھیں اور آسمان کی طرف پھونک مار دیں۔ انشاء اللہ مکان جنات اور جادو سے صاف ہو جائے گا۔ یہ عمل صرف عامل کر سکتا ہے جس نے پہلے صدقہ ادا کر دیا ہو۔ اور باقاعدہ تحریری اجازت لے رکھی ہو ورنہ سخت رجعت کا خطرہ ہے۔ اگر مریض یہ محسوس کرے کہ اثرات دوبارہ ہو گئے ہیں تو دوبارہ یہ عمل کریں۔

---

| ف | ۲ل م اع | ع | دی |
|---|---|---|---|
| ف | ل | ک | ے |
| ک | د | م | ق |
| ۵ح ا | ے | بدوح | بدوح |

اِلٰہِی بحرمت یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوْطَطْ طَبْیُوْنِسْ کَشَافَطِیُوْنِسْ آذَرْفَطِیُوْنِسْ یُوَانِسْ بُوْس وَکَلْبُھُمْ قِطْمِیْر وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُالسَّبِیْل وَمِنْھَا جَائِرٌ وَلَوْشَآءَ لَھَدٰکُمْ اَجْمَعِیْن وصلی اللّٰہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سَیِّدنا محمّد وّ اٰلِہٖ و اصحابہٖ اَجْمعین

**طریقہ** جس گھر میں پتھر آتے ہوں یا آگ لگتی ہو یا خون آتا ہو یا کپڑے کٹتے ہوں تو اس تعویز کو لکھ کر ہر کمرے میں قبلہ والی دیوار پر لٹکا دیں۔ ایک اور تعویز لکھ کر پانی میں گھول کر گھر کے تمام پاک کونوں میں چھڑکائیں۔

**نوٹ** گھر سے جنات نکالنے والا عمل بھی کیا جائے اور ساتھ یہ نقش بھی لٹکایا جائے اور بکری صدقہ کرنے والا عمل بھی کیا جانا ضروری ہے۔ (بکری صدقہ کرنے والے عمل کی اجازت الگ صدقہ ادا کر کے لینی پڑتی ہے)

# سایہ دور کرنے کے عملیات

## عمل ۱:

یہ نقش دو عدد لکھیں۔ ایک مریض کو پلانا ہے سات دن تک صبح وشام۔ دوسرا مریض کے گلے میں ڈالنا ہے۔
یہ تعویز ہر مرض میں دیا جاسکتا ہے۔
دونوں کو ملا کر لکھنا ہے۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

| | | |
|---|---|---|
| یاحفیظ | یارحیم | یاحافظ |
| یاقیوّم | یاحیّ | یاکریم |
| رحیم | رحیم | رحیم |

## عمل ۲:

یہ تعویز دو عدد لکھیں۔ ایک مریض کے گلے میں ڈالیں۔ دوسرا مریض کو پلائیں۔ یہ تعویز ہر مرض کے لئے استعمال کرسکتے ہیں۔ یہ حزب البحر کا نقش ہے۔ حُب میں مجرب ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ دو نقش لکھیں۔ ایک طالب اپنے گلے یا بازو پر باندھے۔ دوسرے کو وزن کے نیچے رکھیں۔ نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں:

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۱۵۷۱ | ۲۶۱۵۷۴ | ۲۶۱۵۷۷ | ۲۶۱۵۶۴ |
| ۲۶۱۵۷۶ | ۲۶۱۵۶۵ | ۲۶۱۵۷۰ | ۲۶۱۵۷۵ |
| ۲۶۱۵۶۶ | ۲۶۱۵۷۹ | ۲۶۱۵۷۲ | ۲۶۱۵۶۹ |
| ۲۶۱۵۷۳ | ۲۶۱۵۶۸ | ۲۶۱۵۶۷ | ۲۶۱۵۷۸ |

بسمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْم

الحب مطلوب کا نام معہ والدہ علی حب طالب کا نام معہ والدہ

# سایہ توڑ بتیاں

**طریقہ ۱** اس تعویز کی بتی بنا کر اوپر پاک روئی لپیٹیں اور دیا میں رکھ کر سرسوں یا تلوں کا تیل ڈالیں۔ پھر دیا جلا کر سات رات تک سایہ کے مریض کو اس کی شمع (لائٹ) دکھائیں آدھ گھنٹہ روزانہ۔

**طریقہ ۲** گر گھر میں اثر ہو تو جس کمرے میں زیادہ اثر محسوس ہوتا ہو یا ڈر لگتا ہو تو اس کمرہ میں جلا کر ساری رات رکھیں۔ جنات اس میں جلتے رہیں گے۔

اَللّٰھُمَّ اَحۡرِقَ الشَّیٰطِیۡنَ

| ۱۷۵۱۱ | ۱۷۵۱۴ | ۱۷۵۱۸ | ۱۷۵۰۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۵۱۷ | ۱۷۵۰۵ | ۱۷۵۱۰ | ۱۷۵۱۵ |
| ۱۷۵۰۶ | ۱۷۵۲۰ | ۱۷۵۱۲ | ۱۷۵۰۹ |
| ۱۷۵۱۳ | ۱۷۵۰۸ | ۱۷۵۰۷ | ۱۷۵۱۹ |

ہر چہ خلل در مکان ہٰذا یا در بندہ ایں خلل شود سوختہ شود خاکستر شود

## ہٰذا التکیر

## بتی جلانے اور سونگھانے کیلئے

### طریقہ ۱

دورہ یا گھبراہٹ کے وقت اس بتی پر نیلا سوتی کپڑا لپیٹ کر اگر بتی کی طرح دکھائیں اور اس کا دھواں مریض کو سنگھائیں۔ انشاء اللہ دورہ ٹوٹ جائے گا۔

### طریقہ ۲

بتی بنا کر روئی لپیٹیں۔ دیا میں رکھ کر سرسوں یا تلوں کا تیل ڈال کر سات رات روزانہ آدھ گھنٹہ جلائیں۔ مریض بتی کی شمع (لائٹ) کو دیکھتا رہے۔ انشاء اللہ جنات جل جائینگے یا بھاگ جائینگے۔

لولولولولو لو ھی ھی ھی ھو ھی حی
حمہ حھی سہ حمی یر حھی حمی

| ۸/۳۰ | ۱۱/۳۰ | ۱۴/۳۰ | ۱/۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۳/۳۰ | ۲/۳۰ | ۷/۳۰ | ۱۲/۳۰ |
| ۳/۳۰ | ۱۶/۳۰ | ۹/۳۰ | ۶/۳۰ |
| ۱۰/۳۰ | ۵/۳۰ | ۴/۳۰ | ۱۵/۳۰ |

۱۶ - ۱۳ - ۲۱ - ۱۲ - ۲۸ - ۴ - ۷

**نمرود لعین شداد لعین ابلیس لعین لشکر فرعون دریائے نیل غرق شد**

**طه ہ طه ہ طه ہ طه ہ طه ہ طه ہ**

**صف ـــــــــــــ ع**

**طه ہ طه ہ طه ہ طه ہ طه ہ طه ہ**

ا ۲ ۳ سر علا ارمون خنّون

| ۶۲۴۸ | ۱۷۹۳ | ۸۶۲۴ |
|---|---|---|
| ۷۹۳۱ | ۵۰۰۰ | ۳۱۷۹ |
| ۲۴۸۶ | ۹۳۱۷ | ۴۸۶۲ |

**فرعون ہامان شداد قارون نمرود ابلیس مرزا قادیان علیہم اللعنۃ واتباع ایشان اگر نہ گریزند باالاستقلال سوختہ شوند**

| ۹۹۹۳۱ | ۹۹۹۳۴ | ۹۹۹۳۷ | ۹۹۹۲۴ |
|---|---|---|---|
| ۹۹۹۳۶ | ۹۹۹۲۵ | ۹۹۹۳۰ | ۹۹۹۳۵ |
| ۹۹۹۲۶ | ۹۹۹۳۹ | ۹۹۹۳۲ | ۹۹۹۲۹ |
| ۹۹۹۳۳ | ۹۹۹۲۸ | ۹۹۹۲۷ | ۹۹۹۳۸ |

# جادو توڑ عملیات

## عمل ۱:

سات پتے بیری کے لے کر ایک ایک پتہ پر آیت الکرسی ایک بار، سورۃ فاتحہ وصل میم کے ساتھ ایک بار، چاروں قل تین تین بار پڑھ کر دم کریں۔ پھر ان پتوں کو ایک پاؤ پانی میں رگڑیں۔ پھر ایک پانی کی بالٹی میں اس پانی کو ملا دیں۔ مریض نے تین گھونٹ پانی پینا ہے اور ایک بوتل بھرنی ہے۔ باقی پانی سے ایک دن غسل کرنا ہے۔ بوتل والا پانی سات دن صبح وشام پینا ہے۔

سات دن کے بعد پھر سات پتے بیری کے لے کر عمل دہرائیں۔ اب پانی تین دن صبح وشام پینا ہے۔ باقی پانی سے ایک دن غسل کرنا ہے۔

تین دن کے بعد چار دن تک روزانہ بیری کے پتے والا عمل دہرائیں۔ چار دن پانی پینا ہے اور غسل بھی چار دن روزانہ کرنا ہے۔ اس کے بعد شیرینی تقسیم کرنی ہے اور ایک بکرا صدقہ کرنا ہے۔ انشاء اللہ جادو ختم ہوگا۔

## عمل ۲:

جادو، ٹونہ اور سایہ کے مریض کو چینی کی سفید پلیٹ پر لکھ کر سات دن تک پلائیں۔ اور یہ ہر مرض کے لئے دیا جا سکتا ہے۔ اگر مریض دور ہو تو کاغذ پر لکھ کر دے دیا جائے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اعوذ نفسی باللہ العلی العظیم

سلام قولا من رب رحیم (دائیں جانب) — سلام قولا من رب رحیم (بائیں جانب)

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

سلام قولا من رب رحیم

قال موسیٰ ماجئتم بہ السحر ان اللہ سیبطلہ

ان اللہ لا یصلح عمل المفسدین ویحق اللہ

الحق بکلمۃ ولو کرہ المجرمون

## عمل ۳:

جادو اور سایہ کے لئے اس نقش کو لکھیں اور ایک بوتل میں ڈال دیں۔ کورے برتن میں سات نلکوں کا پانی (سات مسجدوں کا ہو تو بہتر ہے) اور سات بیری کے پتے ڈال کر اور بوتل سے تھوڑا سا پانی ملا کر غسل کریں۔ روزانہ بیری کے پتے ڈال کر سات دن تک غسل کرنا ہے۔ اور بغیر پتوں کے بوتل والا پانی سات دن تک صبح و شام پینا ہے۔

۷۸۶

یاحیّ　　　　　　　　یاقیوم

| | | | |
|---|---|---|---|
| یااللّٰہ | یااللّٰہ | یااللّٰہ | یااللّٰہ |
| یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم |
| یامُطیع | یامُطیع | یامُطیع | یامُطیع |
| یارحیم | یارحیم | یارحیم | یارحیم |
| یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن |

یاشافی　　اللّٰھم اشفِ مَنْ لہٗ البَلاء　　یاکافی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۳۸ | ۶۳۱ | ۶۳۶ | رحیم |
| ۶۳۳ | ۶۳۵ | ۶۳۷ | رحیم |
| ۶۳۴ | ۶۳۹ | ۶۳۲ | رحیم |
| اللّٰہ الصّمد | یااللّٰہ | اللّٰہ الصّمد | یابدوح |

## عمل ۴:

جادو، ٹونہ، سایہ و ہر مرض جسمانی کے لئے دو تعویز لکھیں۔ ایک تعویز لکھ کر پلائیں اور دوسرا گلے میں ڈالیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۹۱ | ۳۳۸۴ | ۳۳۸۹ |
| ۳۳۸۶ | ۳۳۸۸ | ۳۳۹۰ |
| ۳۳۸۷ | ۳۳۹۲ | ۳۳۸۵ |

بَبرکت اِیں نقش شفاء ہو

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیْم

یَوْمَ یَکُوْنُ النَّاسُ کَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْث وَتَکُوْنُ الْجِبَالُ کَالْعِھْن الْمَنْفُوش فَاَمَّا مَنْ ثقلت موازینہٗ فَھُوَ فِیْ عِیْشَۃٍ رَّاضِیَۃ

۷۸۶　　بحقِ شَافِی

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

## عمل ۵:

جادو کے لئے:

۷۸۶

| | | یاقھار | یاناصر | یا ودود |
|---|---|---|---|---|
| | | یاجبار | یاحی | یاحی |
| | | یااللّٰہ | یاحمید | یاقھار |
| | | یامنّان | یارحمٰن | یاقیوم |

ایک تعویز لکھ کر بوتل میں ڈال کر تین دن پینا ہے۔ دن میں سات بار پینا ہے۔ اور مریض کی چارپائی پر چھڑکتے رہیں۔

سایہ کے لئے:

ایک تعویز لکھ کر بوتل میں ڈال کر نو (۹) دن پینا ہے۔ دن میں سات بار پینا ہے۔ اور مریض کی چارپائی پر چھڑکتے رہیں۔



## عمل ۶:

| فرعون | | ہامان |
|---|---|---|
| | ل | |
| ۱۲۰۲ | ع | ۱۲۰۲ |
| ۳ | ن | ۲ |
| | ت | |
| قارون | ۱۲۰۲ | شداد |

مریض کے بازو پر یہ تعویز لکھ کر باندھیں۔ جب تکلیف شروع ہونے لگے تو تعویز فوراً اتار کر بائیں پاؤں کی جوتی اتار کر اکیس (۲۱) بار ماریں اور تعویز جلا دیں۔ پھر تین یا سات تعویز بنا کر صبح وشام جسم پر مل کر اکیس (۲۱) جوتے مار کر جلا دیں۔ تین یا سات دن کریں۔ انشاء اللہ جادو اور سایہ ختم ہوگا۔

## برائے واپسی سحر:

یہ نقش لکھ کر مریض کے سر پر سات بار پھیر کر سات بار جوتے مار کر جلائیں۔ یہ عمل تین دن یا سات دن کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱۲۷ | ۳۱۳۰ | ۳۱۳۵ |
| ۳۱۳۲ | ۳۱۳۴ | ۳۱۳۶ |
| ۳۱۳۳ | ۳۱۳۸ | ۳۱۳۱ |

فرعون۔ہامان۔شدّاد۔نمرود

## برائے فراخی کاروبار:

یہ تعویز دو عدد لکھیں۔ ایک کو دکان میں لٹکائیں اور دوسرا بازو پر باندھیں۔

یااللہ کافی لَا اِلٰہ اِلا اللہ ۷۸٦ محمدرسول اللہ یااللہ شافی

یاوَہّاب یاقاسم

یاحیّ یاقیّوم

یادَائم

یاخالِص یامُخلص

یامُغنی یارزاق

یااللہ یارزاق یامعز یاخالص یاوکیل

یارحمٰن ۷۸٦ یامنعم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۷ / ۱۲۰ | ۱۳۰ / ۱۳۴ | ۱۲۷ / ۱۳۰ | ۱۲۴ / ۱۲۷ |
| ۱۲۸ / ۱۳۱ | ۱۲۳ / ۱۲٦ | ۱۱۸ / ۱۲۱ | ۱۲۹ / ۱۳۳ |
| ۱۲۲ / ۱۲۵ | ۱۲۵ / ۱۲۸ | ۱۳۲ / ۱۳٦ | ۱۱۹ / ۱۲۲ |
| ۱۳۱ / ۱۳۵ | ۱۲۰ / ۱۲۳ | ۱۲۱ / ۱۲۴ | ۱۲٦ / ۱۲۹ |

بحرمت حصنائیل

فتوحات رزق و کشادہ کاروبار بحق یارحمٰن یامنعم

# بچوں کا علاج

## عمل ۱:

رونا، ڈرنا، سوکڑا، ام الصبیان کے لئے مجرب ہے۔

**طریقہ** ۱۱ ۱۱ ۸۱ ۴۱۱۱۵ ھ یہ لکھ کر آٹے والے پانی میں گھول کر گرم توے پر چھینٹیں ماریں۔ بچہ کا منہ توے کی طرف کریں تا کہ دھواں اس کے منہ پر جائے۔ تین بار یہ عمل کرنا ہے۔ صبح و شام تین دن دھونی دینی ہے۔ اگر بچہ کو سوکڑا ہے یا ام الصبیان ہے تو پھر چالیس (۴۰) دن تک دھونی دیتے رہیں۔ انشاءاللہ بچہ صحت یاب ہوگا۔

## عمل ۲:

بچہ روتا ہو یا ڈرتا ہو یا دودھ نہ پیتا ہو تو یہ نقش کاغذ پر لکھ کر بتی بنائیں اور اوپر سوتی کپڑا لپیٹ کر بچہ کو دھونی دیں۔

| لولولولولولولوھی ھی ھی ھی ھی ھی ھی |
|---|
| لشکر فرعون دریائے نیل غرق شد |

## عمل ۳:

بچوں کے ہر مرض کے لئے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| یاحفیظُ | یاحفیظُ | یاحفیظُ |
| یابَدیع | یابَدیع | یابَدیع |
| یابَدیع | العَجائب بِالخَیر | یابَدیع |
| یاحفیظُ | یاحفیظُ | یاحفیظُ |

## عمل ۴:

یہ نقش لکھ کر بچوں کو پلائیں۔ ہر مرض کے لئے دیا جا سکتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| اللّٰہ الصَّمَد | اللّٰہ الصَّمَد | اللّٰہ الصَّمَد |
| یابَدوح | یااللّٰہ | یابَدوح |
| یاکریم | یارحمٰن | یارحیم |
| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | |

# عام بیماریوں کا علاج

## برائے بخار ہر قسم:

۷۸۶ اِذۡ رَمَیۡتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رمٰی لکھ کر بائیں بازو
پر باندھیں۔ ۷۸۶ وَمَا رَمَیۡتَ لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں۔ اور صبح وشام بدل دیا کریں۔ انشاء اللہ بخار اتر جائے گا۔

## برائے دفع جنون و پاگل پن:

تلوں کا تیل لے کر اس پر یہ آیت کریمہ سات بار پڑھ کر دم کریں۔ سر سے ناف کے اوپر تک روزانہ چالیس (۴۰) دن تک مالش کرائیں۔ انشاء اللہ مریض ٹھیک ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے:

قل اللّٰھم.................بغیر حساب (ال عمران: ۲۶-۲۷)

## برائے مرگی، جنون و رجعت و پاگل پن:

اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ کاغذ کے دوسری طرف مریض کا نام معہ والدہ لکھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۰۱ | ۳۵۰۴ | ۳۵۰۷ | ۳۴۹۳ |
| ۳۵۰۶ | ۳۴۹۴ | ۳۵۰۰ | ۳۵۰۵ |
| ۳۴۹۵ | ۳۵۰۹ | ۳۵۰۲ | ۳۴۹۹ |
| ۳۵۰۳ | ۳۴۹۸ | ۳۴۹۶ | ۳۵۰۸ |

اَللّٰھُمَّ اَذۡھَبۡ عَنِّی سُوۡءَ مَا اَجِدُ بِحُرۡمَتِ مُحَمَّدٍ صَلی اللّٰہ عَلیہ وَسَلَّم

## برائے قوت دل:

ہر نماز کے بعد سات مرتبہ دل پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

يَاقَوِىُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِىْ وَقَلْبِىْ

(اے قوت والے، قدرت واقتدار والے، مجھے اور میرے دل کو قوت دے)

## برائے درد دانت:

نو (۹) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ درد ختم ہوگا۔ انشاء اللہ

کالا کیڑا بتیس دانت چڑے

بحرمت شیخ خلیل دے نال کیڑا دہ مرے

## برائے درد شقیقہ:

لِيُعَذِّبَهُمْ۔ اپنا سانس بند کر کے درد والی جگہ پر انگلی رکھ کر تین بار یہ لفظ پڑھیں پھر دم کریں۔ اسی طرح تین مرتبہ کریں۔ انشاء اللہ درد ختم ہوگا۔

# متفرق عملیات

## برائے حصول رشتہ:

اول وآخر سات بار درود شریف پڑھ کر درمیان میں ایک تسبیح سورج نکلنے سے پہلے پڑھنا ہے۔ چالیس (۴۰) دن باتصور۔ پڑھنے کے کلمات یہ ہیں:

يَامُقَلِّبَ الْقُلُوب قَلِّبْ قَلْبَهُ اِلَيْنَا

## برائے تسخیر:

سَلَامٌ قَولاً مِّن رَّبٍّ رَّحِیم۔ گیارہ تسبیح روزانہ رات کو پڑھنی ہے۔

## برائے جدائی:

اس کو لکھ کر قبرستان میں پرانی قبروں کے درمیان دفن کر دیں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۲۵ الّی لعین | ۵۲۰ فرعون لعین | ۵۲۷ دقیانوس لعین |
| ۵۲۶ هامان لعین | ۵۲۴ ابلیس لعین | ۵۲۲ شدّاد لعین |
| ۵۲۱ نمرود لعین | ۵۲۸ مرزاقادیان لعین | ۵۲۳ قارون لعین |

## برائے زبان بندی:

تین تعویز لکھیں۔ ایک پلائیں، دوسرا پاس رکھیں اور تیسرا وزن کے نیچے رکھیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صم
بکم
عمی
فهم
لا یرجعون

الحببستم دوستی فلاں بن فلاں دل و جان و زبان شد

# عملیات برائے حب

## عمل ۱:

نمبر وار بتی جلانی ہے اور دیارات کو دیکھنا ہے۔

(۱) ۱۱۰۱۱ے۱۱_۱۱ط_۱۱۸ے_۱۱_۱۱_۱۱
(۲) ۱۱۰۱_۱۱۱_ط_۱۱۹_۱۱ے_ط۹۱۸_۱۱۱
(۳) ع۱۱ے۱ے۱۱ے۱۱ط_۱۱۱_ط_۱۱۱_ط
(۴) ۱۸ط_۱۱ط_۱۱۱ط_۱۱۱_ط_۱ے
(۵) ۱۱_۱۱۹_طل ۱۱ط_۱۱_۹
(۶) اط۱۱۱۲_۱۱_۱۱طل اطاط_۱۱_۱
(۷) ۱۱ح_۱۱۱_ھال ود۱۱_ود۳۵

## عمل ۲:

تین عدد تعویز لکھیں۔ ایک گلے میں، دوسرا وزن کے نیچے اور تیسرا درخت پر باندھیں۔

| صَمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |
| | علیٰ حب | الحب |
| ہمہ قسم محبت شد بغض حسد ہمہ قسم ختم شد | | |

## عمل ۳:

اول تین روزہ زکوۃ نکالیں۔

طریقہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھیں۔ وقت مقررہ پر بعد نماز فجر ایک ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ اور ایک ہزار مرتبہ قلنا یانار کونی بردا وسلاما علی ابراھیم پڑھنی ہے۔ اور بعد زکوۃ اگر کسی کو یہ عمل کر کے دینا ہو تو پانی پر گیارہ مرتبہ صرف یانار کونی بردا وسلاما علی ابراھیم پڑھ کر دم کریں۔ پھر وہ پانی فریق مخالف کے گھر ڈال دیں۔ انشاءاللہ وہ مہربان ہوگا۔ پانی سات یوم تک ڈالنا ہے۔

# عملیات برائے دشمن

## دشمن کو ذلیل و رسوا کرنے کے لئے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم . اَللّٰھُمَّ سَخِّرْلِیْ اَعْدَائِیْ کَمَا سَخَّرْتَ الرِّیْحَ لِسُلَیْمَانَ بن داؤد علیہ السلام وَلَیِّنْھُمْ کَمَا لَیَّنْتَ الْحَدِیْدَ لِدَاؤدَ علیہ السلام وَذَلِّلْھُمْ کَمَا ذَلَّلْتَ فِرْعَوْنَ لِمُوْسٰی علیہ السلام بِحَقِّ کھیٰعص وَبِحق حمعسق صم بکم عمی فھم لا یرجعون صم بکم عمی فھم لا یعقلون صم بکم عمی فھم لا یبصرون اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْن فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْم والحمد للہِ رَبِّ العٰلمین

**طریقہ** ہر روز قبل نماز فجر گیارہ بار پڑھنا ہے با تصور دشمن۔ انشاء اللہ دشمن یا خاموش ہو جائے گا یا ذلیل ہوگا رسوا ہوگا۔

## دشمن کو مغلوب کرنا:

طلوع وغروب کے وقت دشمن کا تصور کر کے ایک سو ایک (۱۰۱) جوتے مارنے ہیں سات دن تک۔ انشاء اللہ دشمن مغلوب ہوگا۔

فرعون
قارون
ھامان
شداد
نمرود
ابوجھل
شیطان

## ظالم سے نجات کا وظیفہ:

سُبْحَانَ مَنْ تَعَزَّزَ بِاالْقُدْرَۃِ وَقَھَرِ الْعِبَادِ بِاالْمَوْتِ

ایک تسبیح بعد نماز عشاء

اَللّٰھُمَّ اکْفِنَا شَرَّھُمْ بِمَا شِئْتَ

بوقت دوپہر ۳۱۳ بار پڑھنا ہے